خاک کوئے درِ جاناں کے جو سنا ہیں لا
وہ جھمکاتی نہیں مہر گنج و گوہر کے آگے

حسن و خوبی میں جو ہیں رشکِ قمر ماہ جبیں
ہیں وہ بیقدر مری شمس و قمر کے آگے

دل کے لینے میں جو مشہور ہیں خوبانِ جہاں
کب وہ ٹھیریں ہیں ذرا میری نظر کے آگے

جا کے کسطور کوئی کوچۂ قاتل میں دلا
کون آتا ہے بھلا تیر و تبر کے آگے

وہ نظر باز ہوں میں نہ بلا نوش مگر
قدر جیحون کی نہیں دیدۂ تر کے آگے

جان و ایمان فدا نفع و ضرر سے خالی
دنگ ہوتے ہیں فلک میرے خطر کے آگے

ہوں غلامِ درِ مخدوم علی احمد حق
دونوں عالم ہیں فنا میرے نظر کے آگے

حافظا تو ہی گدا درگہ صابر کا مدام
مستعد رہ بخدا تو تو اوسی در کے آگے

عاشق کہاں سے لاوے دل و جاں نئے نئے
ہر دم کرے جو تجھ پہ وہ قرباں نئے نئے

ناز و ادا سے تیری کہاں تک بچے کوئی
تو تو کرے ہے قتل کے ساماں نئے نئے

طوفانِ نوح کیا ہے نظر میں مری بھلا
اشکوں سے میرے اومنڈیں ہیں طوفاں نئے نئے

وہ آہ آتشیں و کبابِ جگر مدام
ہمکو ملے ہیں عشق میں ساماں نئے نئے

مال و منال ملک سے کیا کام ہے ہمیں
حاصل ہیں چشم و گوہرِ غلطاں نئے نئے

عاشق کو کیا غرض ہے تماشائے خلد سے
کھلتے ہیں اوسکے دلمیں گلستاں نئے نئے

حافظ سے تنگ ناصحِ ناداں ہے کچھ نہیں
منکر ہیں اوسکے گبر و مسلماں نئے نئے

سیراب عشق سے ہیں جو بستاں نئے نئے
عاشق کے دلمیں ہیں وہ گلستاں نئے نئے

کسطور ہو گذر ترے کوچہ میں اے صنم
در پر ترے ہیں سیکڑوں درباں نئے نئے

میں ہی نہیں ہوں کشتۂ شمشیرِ ناز کا
بسمل ہیں اوسکے سیکڑوں درباں نئے نئے

شورِ جنوں سے اپنے کہاں تک بر آوں میں
ہوتی ہیں چاک روز گریباں نئے نئے

ساماں ہو کہاں سے خراباتِ عشق میں
رہتے ہیں واں تو بے سر و ساماں نئے نئے

تم ہو نماز و روزہ میں مشغول شیخ جی
عشقِ صنم میں یہاں ہیں پریشاں نئے نئے

زاہدی مرغ خانگی حجرہ میں ہے حافظ
تمنے کئے ہیں قطع بیاباں نئے نئے

بچھے دامِ الفت یہاں کیسے کیسے
پھنسے اسمیں پیر و جواں کیسے کیسے

بہت شیخ و زاہد بھی واعظ و مُلّاں
کریں اسمیں شور و فغاں کیسے کیسے

ہوئے ہاتھ سے اسکے غارت عزیزو
ہمیشہ وہ شیخ زماں کیسے کیسے

ہزاروں حسین اور سیمیں بدن
ملے خاک میں گلرخاں کیسے کیسے

براہِ محبت عزیزِ جہاں میں
تباہ ہو گئے کارواں کیسے کیسے

ہوئے گم زر و بادہ اس معرکہ میں
ہزاروں وہ شیر زیاں کیسے کیسے

تری کیا مجال اور طاقت ہے حافظ
مری اسمیں ہیں پہلواں کیسے کیسے

ناصحا عاشق کو ہر دم جاں نثاری چاہئے
رات بھر اس درد سے اختر شماری چاہئے

ہمدمو میرا عیش دل تنگ کرتی ہو بھلا
ہمسے دیوانوں کی تمکو غمگساری چاہئے

سلطنت ہر دو جہاں کی کیا غرض رکھتی ہیں ہم
کوچۂ جاناں کی ہمکو خاکساری چاہئے

شیخ و زاہد ناز کرتے ہیں نکوکاری پہ یہاں
بینوا کو ہر زماں زاری نزاری چاہئے

گرچہ مستغنی ہے حافظ وہ غرورِ حسن میں
تجھکو ہر دم رات دن خدمتگزاری چاہئے

زاہدو تمکو مژدہ راحت باغ و بستاں چاہئے
عاشقو تمکو خاکِ راہِ کوئے جاناں چاہئے

زیبِ سرِ شیخ صاحب سبحۂ مرجاں چاہئے
رند عیار و تمکو ہر دم آہِ سوزاں چاہئے

مسندِ قالین بہرِ واعظِ مغرور ہے
بسترِ عشاق پر خارِ مغیلاں چاہئے

مبتلا ہے محتسب گنج و گہر کی قید میں
عاشقو تمکو اشکِ سرخ و دیدہ گریاں چاہئے

دولتِ خیر و سلامت ہو تجھی ناصح نصیب
ہمکو رسوائی ملامت خانہ ویراں چاہئے

جبہ و دستار و جامہ بس تجھی روزی رہے
عاشقو تمکو دل پریشاں چاک داماں چاہئے

عزتِ کونین جسکو چاہئے اوسکو ملے
تجھکو حافظ محض فضلِ شاہِ جیلاں چاہئے

عشق میں سامان عاشق سارا ابتر جا ہے — حال عاشق سر بسر بربادی میں سر جا ہے
شیخ صاحب کو تو حق سے گنج دگوہر جا ہے — اور زاہد کو خدا سے حوض دکوثر جا ہے
عاشقونکو ہے حرام ان سبکی خواہش سر بسر — بہر صید عاشقاں اک زلف ابتر جا ہے
فرقت جاناں میں حیراں اور پریشان و تباہ — عشق تر ساء مغ بچہ اور شوخ کافر چاہیے
ننگ و ناموس و عالم سدّ راہ عشق ہے — بیحیا اور زار و رسوا دیدہ تر جا ہے
ذلت و خواری ہے بہتر سلطنت سے عشق میں — لی کہ واعظ کیطرح جاہ سکندر جا ہے

خاک راہ میکدہ آنکھونکا اپنی سرمہ کر
تجھکو حافظ پیروی دین پیمبر جا ہے

عاشقونکو کب جہاں میں زیست خوشتر جا ہے — رات دن ہجر صنم میں حال ابتر جا ہے
صبر ایوب نبی اور گریۂ یعقوب ہو — روز و شب ارو پریشان دیدہ تر جا ہے
عاشق حسن صنم کا مرد میدان ہو تو خوب — پھر فتوت اور شجاعت مثل حیدر جا ہے
مسکنت اور عاجزی اور فقر و فاقہ فخر ہے — ہر زماں اوسکی لئے خلق پیمبر جا ہے
وہ تکبر اور رعونت شیخ صاحب کو سجے — زندگی عاشق کو چوں شبیر و شبر جا ہے
ناتوانی بیکسی بیچارگی ہے حسن حق — عاشقونکو پیروی سبط پیمبر جا ہے

دلکی جمعیت جسے زیبا ہے حافظ اوسکو ہے
تو ہے عاشق دل ترا بس زار و مضطر جا ہے

اسقدر گرمی ترے حسن کے بازار کی ہے — کچھ حقیقت نہ یہاں یوسف دلدار کی ہے
سرو قامت سے ترے کیا ہے قیامت برپا — مثل منصور زمانہ کو ہوس دار کی ہے
بخدا کوئی تمنا مجھے دنیا میں نہیں — ہاں اگر ہے تو تری سایۂ دیوار کی ہے
ناصحا خار ملامت سے ترے کیا ہے ہمیں — سیر ہر آن ہمیں دس گل و گلزار کی ہے
کب خیال آتا ہے جنت کا ترے اے واعظ — جبتک پرواہ ہمیں کچھ گلشن و گلزار کی ہے
رخ ترا آتشکدہ اور ابرو ہیں محراب جہاں — پوچھ کیا وہاں نہ بھلا کافر و دیندار کی ہے

چھوڑ کر صومعۂ زاہد کو تو چل اے حافظ — دلمیں تیری جو ہوس خانۂ خمار کی ہے

ناصحِ ناداں پر تو نکتہ گیری ختم ہے — ہمیشہ اوسکی بندی بس گوشہ گیری ختم ہے

بے ادب عشاق کو کیا دیکھتا ہے تو حقیر — عشق کے سلطان ہیں اونپر امیری ختم ہے

زاہدِ افسردہ دل اندھا ہے نورِ جان سے — عاشقوں پر عشق سے روشن ضمیری ختم ہے

حضرتِ سلطان جان شاہِ نظام پیشوا — رہبرِ راہِ خدا پر دستگیری ختم ہے

حافظا ہوتا ہے صیدِ وحشیاں تو دام سے — تجھپہ بے دام و قفس ہر دم اسیری ختم ہے

---

جسکے ہم عشق میں سوا ہیں وہ جاناں ہے یہی — مظہرِ ذات خدا صورتِ رحماں ہے یہ ہی

کعبہ و دیر سے مقصود یہی ہے واللہ — احمد صابرِ مخدوم وہ سلطاں ہے یہ ہی

تاب کیا ہے جو کوئی جلوۂ صابر دیکھے — ہاں مگر عکس بصد پردہ سویداں ہے یہ ہی

جلوۂ احمد صابر بخدا جلوۂ حق — طور اور موسیٰ کا بھی حال پریشاں ہے یہی

طاق ابرو کے سوا سجدۂ عشاق نہیں — فتویٰ پیرِ مغاں مشربِ رنداں ہے یہی

آستانہ درِ مخدوم علی احمد حق — عاشقوں کو تو میاں تختِ سلیماں ہے یہی

زاہدا خاک عبث ہے تری یہ محنت و رنج — درگہِ پیرِ مغاں روضۂ رضواں ہے یہی

خاکروبی درِ میخانہ جو ہاتھ آوے مری — سرمۂ نورِ بصر دیدۂ گریاں سے یہی

حافظا کیا ہے تمنا تجھے جنت کی بھلا — باغِ فردوس ہے خلد کا بستاں ہے یہ ہی

---

زہد و تقویٰ اور ہے اور عشقِ جاناں اور ہے — خلد و جنت اور ہے اور کوئے جاناں اور ہے

عاشقوں کے درد کی واعظ ہے ناداں بے خبر — یہ تو دردِ لا دوا ہے اسکی درماں اور ہے

وہ پری پیکر بشر ہے یا کہ ہے نورِ خدا — حسن و خوبی میں عجب اسکا نرالا طور ہے

کیا نزاکت رکھتا ہے وہ تند خو آتش مزاج — دم میں لطف و قہر ہے اک دم میں ظلم و جور ہے

باتوں باتوں میں بگڑتا ہے عجب نازک مزاج — اک نظر دیکھا تو سنتے تھے کچھ جو دیکھا اور ہے

کچھ نہیں ملتا پتا یہاں لطف و مہر و قہر کا — چھن ہے ماشہ چھن ہے تولہ کچھ عجب ہی طور ہے

صابر دلدار ہے یا جابر عیار ہے — یا ہے حافظ بینوا اور عجز کا سا طور ہے

ہماری دل کے الجھانے کو زلف یار کافی ہے
قتل کرنیکو عاشق کے نگہ دلدار کافی ہے

رقیبو نسے جو مل مل کے مری دلکو جلاتے ہو
ہمیں تو تیری فرقت کی یہی اک نار کافی ہے

ترے سجدہ کو اے زاہد وہ محراب عبادت ہے
عبادت کو ہماری ابروئے دلدار کافی ہے

بھروسا ہے تجھے واعظ تو اپنے زہد و تقویٰ کا
فقیر رند مفلس کو وہ لطف یار کافی ہے

نہیں کہتے ہیں ہم مفلس بجز عشق صنم کچھ بھی
ہمیں ادنیٰ توجہ سید ابرار کافی ہے

میں پروانہ ہوں سودائی بزلف و رخ تماشائی
نظارا نور پاک احمد مختار کافی ہے

جناب عشق کی ہردم غذا جو خون عاشق ہے
لہو پینے کو حافظ کی بت خونخوار کافی ہے

---

نور حق ظاہر ہوا صورت انسان میں ہے
جلوہ اوس نور کا سب شہر و بیابان میں ہے

زاہدا خلوت و تنہائی تجھے ہے زیبا
چین عاشق کو بس عشق کے میدان میں ہے

شیخ کو حور و قصور اور نعیم جنت
راحت عاشق کو فقط کوچۂ جانان میں ہے

جو ہے مخلوق کا عاشق وہ ہے محروم ازل
عاشق حق کو طلب رحمت رحمان میں ہے

طعمۂ زاغ و زغن حق نے کیا گلخن کو
رزق اوس بلبل شیدا کا گلستان میں ہے

حق کو ڈھونڈھے ہے بھلا جبہ و دستار میں شیخ
جلوۂ خاص خدا سینۂ سوزان میں ہے

ہو گیا تجھپہ مہربان وہ دلبر حافظ
کیا ہی تاثیر تری آہ پریشان میں ہے

---

دوستو اوس یار کی نازک کلائی ہے سو ہے
ذات حق سے اوسکو بس جیسی رسائی ہے سو ہے

شحنۂ دوران تجھے آداب سے لاچار ہوں
ورنہ جو تقریر میری دلمیں آئی ہے سو ہے

میں حقیقت اوس بت کافر کی کہسکتا نہیں
پیر رنداں نے مجھے افیوں کھلائی ہے سو ہے

بتکدہ کی سیر میں اس سابچہ عیار نے
بت کی قدرت اور عظمت جو دکھلائی ہے سو ہے

میکدہ میں لیکے مجھکو ساقی سرشار نے
جیسی کچھ جھک جھک کے مجھکو مے پلائی ہے سو ہے

تو تو ہے تیرہ دروں ناصح بھلا اب کیجے کیا
بادہ و جام و سبو کی جو صفائی ہے سو ہے

دولت مستی و رندی دولت جاوید ہے
حافظ اکجو طرز تیری دلکو بھائی ہے سو ہے

عشق جاناں یا ہے اسرار خدائی ہے سو ہے
قلب میں عاشق کے جو حق کی سمائی ہے سو ہے

عاشق جاناں جو ہیں آزاد مطلق سب طرح
دیکھ تو نادان یہ رسم خدائی ہے سو ہے

دین و ملت تیرا ہمنے خوب دیکھا واعظا
وہ تو بہتر ہے مگر تیری صفائی ہے سو ہے

مار ڈالا اک نگاہِ ناز نے اوس شوخ کی
میرے دلبر میں الٰہی دلربائی ہے سو ہے

ایک ٹھوکر ناز سے زندہ کیا مقتول کو
اوس مسیحا میں خدایا خوش ادائی ہے سو ہے

ہے شعاعِ شمس سے محروم جو خفاش بار
آنکھ میں اوسکے عجب بینائی ہے سو ہے

ہے گدائی قادری حافظ غلام صابری
سلطنت سے خوش ہے میری یہ گدائی ہے سو ہے

ایک عالم تیرے رخ کی شمع پر پروانہ ہے
اس چمن میں جو کہ ہے وہ تیرا ہی دیوانہ ہے

میکدہ میں گذرا اکدن ناصح نادان بھی
جسکو دیکھا میکدے میں وہ بیخود و مستانہ ہے

ہوش سب جاتی رہی جب دیکھا حسن میکدہ
بولا یہاں تو کچھ نہ غیر جام اور پیمانہ ہے

کیا ہے منہ نامرد کا جو سوئے میخانہ وہ جا
ساکنان میکدہ جو کوئی ہے مردانہ ہے

بیخودی دیوانگی تو ہے شعار عاشقاں
اس سے ہے محروم وہ جو عاقل و فرزانہ ہے

کافر عشق صنم ہیں دین و ایمان سے نفور
اب تو ہم ہیں اور بت اور کافرخانہ ہے

کھل گئی آنکھیں ہماری در نظر آیا نہ کچھ اور
دیکھنا حافظ ترا یہ کیا سخن رندانہ ہے

ہمارے قتل کو وہ دلبر جانانہ آتا ہے
ذرا دیکھو تو یارو کیسا کچھ مردانہ آتا ہے

ہیں آیا بس نثار ہونگو اوسکی رہ پر جلدی
کہ جیسا شمع کے اوپر گویا پروانہ آتا ہے

شتابی سے ہی آتی جان ہے تن سے نکلنے کو
تو اوس سے پہلے دل میں نعرہ زن مستانہ آتا ہے

دما دم چل رہا ہے دور اوسکی بزم عشرت میں
جو کوئی جاتا ہے [illegible] نظر میخانہ آتا ہے

یہ میدان محبت ہے نہیں ہے صومعہ زاہد
سر اپنا ہاتھ پر رکھکر کوئی مردانہ آتا ہے

یہاں آتے ہیں بیخود اور خالی عقل و دانش سے
کب اس میدان میں وہ عاقل و فرزانہ آتا ہے

بیمن پیر وحدت شاہ شاہاں نظام دین
سر اپنا دیکو حافظ عجب مستانہ آتا ہے

ترے حسن و جمال کے اوپر ہر اک دیوانہ ہوتا ہی
تری الفت میں بیخود عاقل و فرزانہ ہوتا ہی

جہاں سلطان عشق آتا ہی آبادی کا کیا امکان
ہزاروں شہر دل آباد ہوں ویرانہ ہوتا ہی

نہ طرف کعبہ و مسجد نہ سوئے دیر و میخانہ
توجہ کرتا ہی پر ساکن میخانہ ہوتا ہی

رہیں ہیں شاد و خرم خوب وہ دشت و بیابان میں
بیگانہ رنج و غم راحت سی وہ بیگانہ ہوتا ہی

عجب ہے یہ تصرف حضرت شاہ محبت کا
جہاں دیکھو وہاں بس اسکا ہی افسانہ ہوتا ہی

نہیں ہی اوسکی مجلس میں حیا و شرم کا کچھ کام
اگر ہوتا ہی تو جام و سبو پیمانہ ہوتا ہی

یہ کیا رندی و مستی ہی تری اے حافظ رسوا
ترا جو شعر ہوتا ہی تو بے باکانہ ہوتا ہے

جس کے اوپر دل ناداں ہوا دیوانہ ہی
مبتلا اوسکا ہر اک ہشیار اور فرزانہ ہی

میں ہی کچھ تنہا نہیں اوسکا گرفتار بلا
ہر جگہ اوس زلف و رخ کا دیکھ لو افسانہ ہی

مسجد و محراب و منبر مدرسہ میں قیل و قال
یہاں تو وہ جام و صراحی اور سبو پیمانہ ہی

حج کعبہ جا جیو تم اور زیارت شیخ کو
بوسہ گاہ عاشقاں خاک در خمار ہے

ہر کوئی تھوڑا بہت اوسکے نشہ میں مست ہی
کیا ہی فیض عام ہی اور یہ عجب خمخانہ ہی

ایک قطرہ جسنے چکھا تیری خم سے ساقیا
تا ابد وہ دین و دنیا سی محض بیگانہ ہی

ایک جرعہ از کف ساقی جاں شاہ نظام
پہنچا حافظ کو عجب اوسکا سخن مستانہ ہی

جبسے مجھکو وہ تصور چہرۂ تابان ہے
سارا عالم میری نظروں میں تو بے بنیان ہی

غیر جانا مجھے نہیں ہے دونوں عالم میں کوئی
یہ ہی مذہب ہی مرا اور یہ مرا ایمان ہی

جب سے دیکھا ہمنے اوسکو جلوہ فرما ہر جگہ
جو نظر آتا تھا گلخن اب وہ باغستان ہی

یا الٰہی ہی یہ عالم یا کہ گلزار جناں
حیف ہی نظروں میں زاہد کی مگر زندان ہی

ہی کہیں گل اور کہیں خار اس سے ہمکو ہی عجب
صنعتیں یہ عشق کی ہیں عاشق کی کیا شان ہی

جو کہ ہیں اہل نظر بینا ہیں حسن یار کے
وہ جو نابینا ہی اس کے سخت وہ حیران ہی

مجھکو ہی کیا کام حافظ از طفیل شہ نظام
تیری حق میں سارا عالم عشق کا قرآن ہی

یا الٰہی عشق کا دلمیں مرے مسکن رہے
طوق عشق دلربا کا حلقۂ گردن رہے

ہووے گر سینہ مرا داغ محبت سے فگار
حشر تک روشن مرا وہ تربت و مدفن رہے

گر ہوں صد ہا زخم دلبر تیغ ابروے صنم
تا ابد ویرانہ میرا رشک صد گلشن رہے

کفر ہاتھ آوے مجھے گر زلف ابتر یار کا
تا بہ محشر خانۂ ایمان میں شیون رہے

سجدہ میرا ہو نہ کم خاک در خمار کا
ناصح نادان مجھسے روز و شب بد ظن رہے

رہبری کو میری اعشق شعلہ رو کافی ہے یار
واعظ بیہودہ کیسا ہی مرا رہزن رہے

حافظ کیسی ہی مشکل ہو تجھے کچھ غم نہیں
لیک تیری دلمیں گر عشق بت پرفن رہے

جسکے ہم عبد ہیں وہ تو بت بے پیر یہ ہے
جسکے ہم قیدی ہیں وہ زلف گرہ گیر یہ ہے

کچھ نہیں دلمیں مرے غیر رخ و زلف صنم
دلکی تعمیر جسے کہتے ہیں تعمیر یہ ہے

تیغ ابرو ہیں کھنچے دونوں طرف سے اللہ
مستعد قتل پہ ہے جبکہ وہ شمشیر یہ ہے

مجھ میں طاقت یہ کہاں دیکھوں میں روے دلبر
جسکی پوجا میں ہوں ہر آن وہ تصویر یہ ہے

توبہ ایمان سے کری کفر صنم مول لیا
چارہ کچھ اسمیں نہیں میری تو تقدیر یہ ہے

دین و دنیا ز ہار سے ہوا بیگانہ
حضرت عشق کی اک تھوڑی سی تاثیر یہ ہے

یوں تو آتا نہیں گھر میں ترے دلبر حافظ
شاید آجاوے اگر تو نہو تدبیر یہ ہے

مریضان محبت کو شفا ہووے تو بہتر ہے
جو مشتاقوں پہ اب آب عطا ہووے تو بہتر ہے

ہزاروں بلبلاں ہیں شور و افغاں حین جستجو ہے
بوئے گل دماغ انکا صفا ہووے تو بہتر ہے

چمن میں جو کہ شگفتہ ہوئے غم کے صدمہ سے
وہ ہو سرسبز کم جور و جفا ہووے تو بہتر ہے

دہن ہے بند غنچوں کا وہ ہیں سب منقبض ایسے
کرے باد صبا رحمت جو وا ہووے تو بہتر ہے

تری اک ابر رحمت سے گلستاں کھل کھلاتا ہے
جو حافظ بندہ اہل صفا ہووے تو بہتر ہے

## دیگر

ہمارا حال اپنوں جو گل جاوے تو بہتر ہے
پریشانی دل عاجز کی بدل جاوے تو بہتر ہے

ہو باران ابر رحمت کی چمن سرسبز ہو سارا
خزاں در صرصر غم کا خلل جاوے تو بہتر ہے

چلے باد صبا ایسی کھلیں کلیاں گلستاں میں
جنوں اور مرض دل رنج و علل جاوے تو بہتر ہے

ہزاروں بلبلیں ہو دیں نثار اگر گلستاں میں
بہار گل ہی ہر بلبل کو ملجاوے تو بہتر ہے

ہو بلبل مست در شیدا بہار گل ہو بس پیدا
دماغ ان خشک مغزوں کا دھل جاوے تو بہتر ہے

حقارت عاشقوں کی دلمیں بیٹھی ہے جو واعظ کی
منور ہو وہ دل اوسکا سنبھل جاوے تو بہتر ہے

بفضل احمد صابر ہے حافظ رند شیدائی
یہ جھگڑا جملہ ادیان دہل جاوے تو بہتر ہے

کہاں کی عبادت ہے اور کیا عمل ہے — حقیقت جو دیکھو فضل ہے فضل ہے
اگر نا ہے تو زہد و تقوے پہ زاہد — یہ کچھ بھی نہیں بس فضل ہے فضل ہے
جو نازاں ہے علم و عمل پر تو واعظ — بدرگاہ حق تو فضل ہے فضل ہے
اجی شیخ صاحب ذرا آنکھ کھولو — کرو غور دیکھو فضل ہے فضل ہے
یہ ذہن و ذکاوت یہ تسبیح و خرقہ — نہ کچھ کام آوے فضل ہے فضل ہے
بغیر از فضل کچھ ٹھکانا نہیں ہے — اگر ہے ٹھکانا فضل ہے فضل ہے
گدا کو کرے دم میں سلطان عالم — یہ ہے شان کسکی فضل ہے فضل ہے
شقی کو سعید اور کافر کو عارف — کرے کون دیکھو فضل ہے فضل ہے
بدنیا و عقبے مجاز و حقیقت — جدہر دیکھو وہ ہے فضل ہے فضل ہے
کوئی کچھ کہے میں تو اتنا ہی جانوں — فضل ہے فضل ہے فضل ہے فضل ہے
محالات ممکن ہوں جسکے سبب سے — وہ کیا ہے یہی ہے فضل ہے فضل ہے
فضل جسکے ہمراہ ہو خیر و شر کے — نہ پرسش ہے اوس سے فضل ہے فضل ہے
فضل سے جو پایا وجود اس جہاں میں — وجود نبی ہے فضل ہے فضل ہے
وجودِ محمدؐ ہے صورت فضل کی — بلا شک یہ صورت فضل ہے فضل ہے
محمدؐ کی امت کے عاصی و خاطی — سبھی جنتی ہیں فضل ہے فضل ہے
مجسم وہ قدرت ہے قادر کی دیکھو — وہ صابر ہے احمد فضل ہے فضل ہے
وہی سب کا حامی حمایت ہے اوسکی — سبھو نیکے لئے بس فضل ہے فضل ہے

بہ اطراف عالم یہی بس ندا ہے
بہ ادنا و اعلا فضل ہے فضل ہے
جسے ہی بھروسا اوسے فضل کا ہے
سبھونکا گذارا فضل ہے فضل ہے
خدا کی کتاب اور حدیث نبی ہیں
یہی ہے اشارا فضل ہے فضل ہے

نہ مایوس ہو کفر و عصیاں سے حافظ
ترا تو ہارا فضل ہے فضل ہے

جب سے ہم اوس شوخ کے ہیں خاکسار و نمیں ملے
سید ہے میخانہ کو جا کر بادہ خوار و نمیں ملے
بادہ خواری خاکساری جب ہے منظر ٹھہرا ایماں
پھر ہمیں کیونکر جگہ پرہیزگار و نمیں ملے
تسبیح و دستار و دولت تجھکو وزری ہے جو شیخ
ہم تو ہیں بس زر دُرد اور شرمسار و نمیں ملے
آفت جاں ہے الٰہی بادہ ہے آتش مزاج
باوجود اسکے عجب ہے خاکسار و نمیں ملے

ترا دلبر ہے کریم ابن الکریم اے حافظا
ہم غلام اوسکے ہوئے اب تاجدار و نمیں ملے

دن رات جو پھرے ہیں ہم اوس ماہرو کے پیچھے
ہم خاک میں ملے ہیں اک آرزو کے پیچھے
میخانہ کو گئے ہم صومعہ سی کر کے توبہ
لیتے ہیں خاک سر پر جام و سبو کے پیچھے
چھل لعل اور گہر ہیں یہ اشک خوں جو نکلیں
اول ہیں اشک آتے قطرہ لہو کے پیچھے
زاہد تو ہے مخنث اور بے وضو سراسر
جائز نماز کب ہے اوس بے وضو کے پیچھے

ہوتا نہیں ملایم حافظ سے وہ پری رو
گر عمر ساری گذرے اوس فتنہ جو کے پیچھے

کب ہوویں مریض اس دل بیمار کے اچھے
زخمی ہوں کماں ابرو کی تلوار کے اچھے
تدبیر سے کیونکر ہوں بھلا چارہ گرونکی
مجروح نگاہ کرم یار کے اچھے
آگے بھی ہوئی ہیں کہیں عالم میں طلبگار
ہاتھوں سی کسی کافر عیار کے اچھے
واعظ بخدا حشر تلک ہونگے نہ زنہار
سودہ زدہ اوس کاکل خمدار کے اچھے

آرام کہاں تجھکو ہو اس دردسی حافظ
ہیں تیر مژہ اوس بت خونخوار کے اچھے

ہم نے ہر آن تری طرز و ادا اور سنی
صبح کچھ اور سنی وقت مسا اور سنی

اک نرالا ہی عجب طور ہی تیرا واللہ
گالیوں میں بھی تری مدح و ثنا اور سنی

کچھ نہیں ملتا پتا لطف و قہر کا تیرے
ہم نے ہر آن تری ناز و ادا اور سنی

کیا ہی یہ حسن خداداد ہی پیارے تیرا
ہند میں کچھ ہی خبر ترک و خطا اور سنی

تیری یہ رندی و مستی تو عجب ہی حافظ
یہاں تو کچھ ہی ہی دوسری جا اور سنی

زاہدا جنت کی خواہش اور عبادت چھوڑ دے
رات دن عشق صنم میں عیش و راحت چھوڑ دے

بے محبت کے عبادت ہی عبث اے بوالفضول
عشق میں ہی پیر مغاں کہے یہ عبادت چھوڑ دے

درگہ پیر مغاں ہی درگہ سلطان عشق
جام وحدت نوش کر یہ زہد و طاعت چھوڑ دے

مشرب رندی و مستی مشرب مخدوم حق
گر میسر ہو تجھے سر رسم و ملت چھوڑ دے

در پہ مخدوم خدا کے جام بادہ صابری
دور میں ہی جا کے پی یہ شرک و بدعت چھوڑ دے

چل رہا ہی دور ساغر بزم میں اس شوخ کی
ہی نہیں محروم کوئی جسکو رحمت چھوڑ دے

بندۂ صابر ہی حافظ از طفیل شہ نظام
کیا عجب ہے بندہ اوسکا رنج و محنت چھوڑ دے

اللہ کرے عشق کا بیمار تجھے بھی
جو ہی مجھے ہو وے وہی آزار تجھے بھی

جسطور کہ میں مفتوں ہوں تیرا اسلامی
کرنا پڑے بس اور کا دربار تجھے بھی

جسطور سے میں در پہ تری گریہ کناں ہوں
روتا ہوا دیکھوں پس دیوار تجھے بھی

جیسا کہ ستم تو نے کیا مجھپہ ستمگر
ایسا ہی ملے کوئی ستمگار تجھے بھی

بدنام ہوا جیسا زمانہ میں یہ حافظ
رسوا ہوا دیکھوں سر بازار تجھے بھی

فرقت میں تری جانان جاں لب پہ مری آئی
لے میری خبر جلدی ای رشک مسیحائی

پھرتا ہوں میں آوارہ ہجراں میں تری دلبر
دن رات میں پھرتا ہوں دیوانہ صحرائی

مشکل ہی وصال جاں ای ناصح بیہودہ
حل ہو وے نہ یہ مشکل جز ساغر مینائی

باتیں ہی بناتا ہی عشاق سی تو واعظ — دیکھی ہی نہیں تو نے وہ شوخی و زیبائی
گر دیکھے نادان تو اکبار رخ دلبر — سب بھول جایہ باتیں جاتی رہی گویائی
لیتا ہی حساب اونسی جو ہیں گے زخود رفتہ — محشر میں نہ ہوگی دیوانوں کی شنوائی

دلدار تری بر میں رہتا ہی سدا حافظ
گرجاں نثار اپنی ای عاشق شیدائی

کیا طرز و ادا شوخ کی دل کو مرے بھائی — اس عمر میں اپنی ہیں بس چین نہیں پائی
کیا حسن و لطافت ہی اوس شوخ کے چہرہ پہ — پیشانی سے ہی تاباں صد جلوۂ موسائی
وہ خال و خط و ابرو اور تیر مژہ دیکھو — ہی زلف سیہ تسپر اور وہ قد رعنائی
وہ چشم سیہ جادو ہی سحر بھرا جس میں — دو لب سے ہویدا ہی اعجاز مسیحائی
پر چلتی نہیں حسن جا یہ نادان فرشتو کے — انساں کو ہی کیا قدرت پہنچی ہی یہ یکتائی
جب ٹھہری ہمیں ہمت کی پوچھا تو بہر حال — خوش آتا ہی عاشق کو ناقوس کلیسائی

چہرہ جو نظر آیا ترسا بچہ کافر کا
حافظ کی رہی جاتی سب صبر و شکیبائی

کیا حق نے تجھے بخشی یہ شکل و زیبائی — بے شبہ خدا ہی تو ہی یکذاتی و یکتائی
چھوڑا نہیں عالم میں سوا اپنے کوئی غیر — اللہ ری تری غیرت ای محو خود آرائی
ہی حسن ترا پیدا ہر جا یہ تو ہی تو ہے — تجھسا بھی نہیں شاید عالم میں بس ہر جائی
کیا خوب تماشا ہی ہر جا یہ تو ہی پیدا — پر تیری طلب میں ہیں سب والہ و شیدائی
جب ناظر و منظور سوا تیرے نہیں یار — پھر کس سے چھپایا منہ کیا دل میں ترے آئی
یہ زلف سیہ تو نے کیا رخ پہ بکھیری ہے — اس رخ کے چھپانے سی صد ہا ہوئی سودائی

صدمات جدائی کے جو حافظ نے اٹھائی
باقی نہ رہی اوسمیں اب تاب و توانائی

معشوق جو کہتا ہی خود بینی و خود رائی — عاشق کو ملے یار و بد نامی و رسوائی
دل لینے کو عشاق کی ہیں کیسی تری باتیں — کیا جانے کہاں سیکھی یہ طرز دلارائی

جز تیرے نہ عاشق ہی معشوق نہیں کوئی
معلوم نہیں ہوتا پھر کس سے ہی تنہائی

اک آن جدا ہم سے ہوتا نہیں تو دلبر
پھر آنکھو سے ہی غائب کیا طرز تجھے بھائی

پردہ ہی تری رخ پر کیا زلف پریشاں کا
عشاق تری دید کے سب پھرتے ہیں سودائی

فرقت میں تری جاناں کیا کچھ نہیں دیکھا ہیں
فریاد کبھو لب پر ہرگز نہ مرے آئی

کوئی نہیں حافظ کا جز تیری صنم واللہ
پھر اوس سے الگ کیوں ہے اوکا فرِ ترسائی

مریض ہم ہیں الفت کے آزار کے
دل و جاں سے بندہ ہیں اوس یار کے

نہیں کچھ غرض کفر و دیں کی ہمیں
میاں ہم تو طالب ہیں دیدار کے

رہا ہم تو ہیں قید کونین سے
ہیں قیدی مگر زلفِ خمدار کے

نہیں واں کی جمعیت ہی ہمکو نصیب
پریشان ہیں گیسوئے طرار کے

کسی سے نہیں رکھتے ہم تو خبر
سوا ایک اوس اپنے دلدار کے

پوجاری ہیں اک بت کے واللہ ہم
نہ قایل ہیں غیر اوس طرحدار کے

کسی طرف جھکتا نہیں اپنا دل
ہم حافظ ہیں قرآنِ رخسار کے

کیسے کیسے کشتہ ہیں اوس قاتلِ سفاک کے
کشتو کے پشتہ ہیں در پر اوس بتِ چالاک کے

عاشقاں گر تیغ سی ابرو کی بسمل ہوں تو ہوں
یہ غضب ہے گلرخاں شیدا ہیں حسن پاک کے

بیقدر ہے حسنِ سنگ روبرو اوس شوخ کے
جملہ خوبانِ جہاں گویا ہیں ذرہ خاک کے

عالم علوی و سفلی دنگ اور حیران ہیں
سب کے سب مقتول ہیں اوس قاتلِ بیباک کے

جو کہ سودائی ہیں ایسی ظالمِ خونخوار کے
زخم کیا اچھے ہوں ان کے سینۂ صد چاک کے

خاک رو باں کو تمہی صابر دور و گردش سے بری
وہ کہاں قایل ہیں ہرگز دورِ انجم و افلاک کے

آستانہ حق ہے حافظ درگہ شاہ نظام
اولیا بھی منتظر ہیں اک نگاہ پاک کے

جب ہوا آتی ہے ہمکو کوچۂ جانان کی
کچھ خبر رہتی نہیں سنبل و باغ و بستان کی

تنگ ہے نظروںمیں میری دین و دنیا کی فضا
دلمیں ہے اک گرد بس عشق کے میدان کی

خاک ہے کوچہ کی تیرے برتر از خلد بریں
کیا قدر ہے یہاں بھلا پھر روضۂ رضوان کی

کیا ہے محرومی الٰہی دولت دیدار سے
بعد مرنیکے بھی خواہش حور اور غلمان کی

ہوونگے جنت کے موتی اشک زار عاشقاں
کیا ہے رفعت اور شوکت دیدۂ گریان کی

اپنے حفظ نفس کو جانے ہے وہ دین نبی
یہ مثل سچ ہے زیاں ہے دوستی نادان کی

منکر دین نبی ہے منکر عشاق کا
حافظا رکھ دلمیں عظمت عشق کے سلطان کی

ہم خوب خاک عشق میں تیری اوڑا چکے
اس جان و تن کو ہجر میں تیرے جلا چکے

رسوا ہوئے خراب ہوئے اور ذلیل ہم
جو کچھ کیا تھا ہمنے سزا اپنی پا چکے

اب ہم نہیں ہیں تاب و تواں بھی نہیں بہم
صدمہ پہ صدمہ عشق میں تیرے اٹھا چکے

ہم کچھ نہیں ہیں یار تو ہی ہے تو ہی تو ہے
ہم نقش اپنا روبرو تیری مٹا چکے

غائب جو میری نظروں سے ہوتی ہو دلربا
کیا ہوتا ہے جو تم مرے دلمیں سما چکے

کیا خاک زندگی ہے ہماری جہاںمیں
کیا کیا نہ داغ عمر میں اپنی ہیں کھا چکے

حافظ کو مدرسہ میں کہاں ڈھونڈتے ہو اب
مدت ہوئی کہ دیر مغاں کو وہ جا چکے

ہم نقش اپنی ہستی کا یارو مٹا چکے
صدمہ پہ صدمہ عشق میں صدہا اٹھا چکے

اب تو خدا کے واسطے آؤ گلے لگو
اے یار تم تو ہمکو بہت سا رلا چکے

در در پھرایا ہمکو تمہاری فراق نے
شور جنوں میں دشت و بیاباں دکھا چکے

فرقت میں تیری اشک ہیں جاری جو آنکھ سے
اک عمر گذری خون جگر کا بہا چکے

باقی رہا ہے ظلم و ستم میں سے کیا صنم
مجھکو تو اپنے عشق میں کیا کیا دکھا چکے

آؤ گلے سے لگ کے گرہ دلکی کھولدو
آیا ہے دم لبوں پہ بہت سا ستا چکے

حافظ کرو نثار دل و جان یار پر
خمخانۂ صنم میں بہت تم تو نہا چکے

پریشاں ہوں زلفِ سیہ یار سے
میں بیجان زخمِ ستمگار سے

رقیب سیہ دل جو چاہے کرے
ٹلوں گا نہیں سایۂ دیوار سے

مریضِ محبت کو دنیا میں یار
نہ بہتر ہے الفت کے آزار سے

ہے کیا منہ کسی کا کسی طور سے
بچے خنجرِ غمزۂ خونخوار سے

ازل سے ابد تک جو ہیں سب کے سب
ہیں خواہاں سبھی میرے دلدار سے

خدا جانے مشغول ہے وہ کدھر
ہے ناداں سے خوش یا کہ ہشیار سے

غنی ایسا مولا ہے حافظ ترا
وہ ہمراز ہے گبر و دیندار سے

دلبروں کی یاروں ہمنے دلربائی دیکھ لی
اور طبیعت اپنی ہر جا پر لگائی دیکھ لی

خاک چھانی ہے بہت عشقِ بتاں میں عمر بھر
گلرخوں سے ہر طرح وصل و جدائی دیکھ لی

راتدن دشت و بیاباں میں پھرے حیران و خوار
گرم و سردِ عالم میں جو جو ہم پہ آئی دیکھ لی

خانقاہِ شیخ میں اور حجرۂ زاہد میں بھی
دونوں حضرت کی بہت حق رسائی دیکھ لی

ایک مدت دانۂ تسبیح بھی پھیرے بہت
واہ نیہ جو جو حکمتیں حق نے دکھائی دیکھ لی

بے خبر جام و سبو سے دربدر مارا پھرا
حافظ رسوا نے بس باتیں بنائی دیکھ لی

عمر بھر جو جو کہ میرے دلمیں آئی دیکھ لی
جو طرح نظروں میں میری بس سمائی دیکھ لی

علم و معلومِ جہاں کی سیر ہمنے خوب کی
مدرسہ والوں کی جو باتیں بنائی دیکھ لی

صحبتِ شیخ و برہمن ہم بہت سی پا چکے
کفر و دیں کی تیرگی اور روشنائی دیکھ لی

وِرد و اوراد و مصلیٰ کی بہاریں ہمنے لیں
روشنی دل لطائف کی صفائی دیکھ لی

ہر طرح کی صحبتیں اور سب طرح کی لذتیں
خوب برتی اور جو جو دلکو بھائی دیکھ لی

ناگہاں پیرِ مغاں کے ایک دو نا لطف سے
حافظ رسوا نے کیا ساری خدائی دیکھ لی

ہے یہ عالم نیم بسمل اور رعنائی سے تری
ہے سلامت دوست دشمن خوش ادائی سے تری

عاشقاں ہیں مضطرب جو یہ جفائی سی تری
ہر کوئی طالب ہے جاناں دلربائی سے تری

تو ملامت کرتا ہی عشاق کو ای ناصحا
میری رندی خوب ہی اس پارسائی سی تری

کیسا ہی پر علم تیرا صحبت حق سی ہے دُور
جہل میرا ہی بھلا فہم و ذکائی سے تری

ڈرتا ہی دوزخ سی ناداں خوف کچھ حق کا نہیں
مرتے ہیں عشاق تو ناز و ادائی سی تری

وصل و ہجراں سے غرض کچھ بھی نہیں عشاق کو
ہر زماں مطلب ہے اونکو خوش رضائی سی تری

حافظا کیا غم ہی تجھکو اور سی مطلب ہی کیا
جب ترا مولا ہی راضی جاں فدائی سی تری

ایسی ہی مری آہ شرربار میں گرمی
پھیلی ہی ہر اک کوچہ و بازار میں گرمی

کیا شعلے نکلتے ہیں مری لخت زباں سے
ہے شعلہ زن ایسی مری گفتار میں گرمی

اس آتش فرقت سے پھکا جاتا ہی دل بھی
ہے یار و بھری میری دل زار میں گرمی

جز یار کے ہرگز نہ بچا دونوں جہاں میں
ایسی ہی نگاہ بت خونخوار میں گرمی

چوں سایہ مرا تن تھا تری قد و مغیر جاناں
وہ بھی نہ رہا ایسی ہی رفتار میں گرمی

جل جل کے ہوا خاک یہ سینہ و گریباں
ایسی ہی مرے اشک شرربار میں گرمی

گلزار میں بھی جا کے جلا حافظ بیمار
قسمت سے ہوئی اوسکی تو گلزار میں گرمی

کیا ہم عاشق ہیں فقط یہ رنج اٹھانیکے لئے
آنکھیں کیا رکھتی ہیں ہم آنسو بہانیکے لئے

دل دیا اللہ نے کیا بس لگانیکے لئے
شعلہ رو پیدا کئے کیا دل جلانیکے لئے

کیا غضب ہے دوستو سمجھا ہی یہ اوس شوخ نے
ہر زباں عاشق کی یعنی غل مچانیکے لئے

یہ بنا دیکھو ستم ہوں ہمنشیں اوسکے رقیب
اور درباں ہیں معین مرے آنیکے لئے

جب کیا شکوہ کہیں اوس سے ہنسکے لگا کہنے لگا
ہم ہوئے پیدا ہیں تیری بھول جانیکے لئے

دعویٰ ہے عشق کا کرتا ہی تو اہی بیوقوف
تجھ سے کس نے کہدیا تھا دل لگانیکے لئے

ہو فنا تجھکو محض ہرگز نہو تو حافظا
یہ تو بس سامان ہی اوسکے بلانیکے لئے

زندگی عشاق کی ہے دل لگانیکے لئے — اونکی آنکھوں کا مزا ہے دیدار ڈرانیکے لئے
مار کا کل تیغ ابرو اور وہ تیر مژہ — ہیں یہ سامان میری زخمی بنانیکے لئے
عاشقوں کی زیست ہے بس خاک ڈرانیکے لئے — گلرخوں کو ہی بنایا دل جلانیکے لئے
شادی دارین ہے واعظ حرام عشاق پر — دنیا میں پیدا ہوئے وہ غم کے تھمانیکے لئے
خوبرو پیدا ہوئے ہیں کھیل کھلانے کیلئے — اور ہے عشاق ہیں شورش مچانے کیلئے
کیا ہی یہ ہجر صنم بھڑکانا نار عشق کا — آب وصل گلرخاں آتش بجھانے کیلئے

ہے بقا دلبر کو دائم حافظاؔ تو غور کر
نقش تن عشاق کا ہے بس مٹانے کے لئے

آیا کل وہ شوخ جو میرے منانے کے لئے — باتیں کچھ ایسی بنائیں غم اٹھانیکے لئے
کرکے سو ناز و کرشمہ جبکہ وہ جانے لگا — عرض کی میں نے جو پھر تشریف لانیکے لئے
کس ادا و ناز سے بولا کہ چل چل ہو پرے — یہ مرا آنا ہے تیرے دل جلانیکے لئے
تو ہے اپنا آپ ہی دشمن جا ہے دیکھے مجھے — ہے مرا دیدار بس تیری مٹانیکے لئے
جبکہ ہم آئے کہاں تو اور کیسا دیکھنا — ہے ہمارا آنا داں تیری جانے کیلئے

آیا جب دلدار بر میں حافظاؔ پھر تو کہاں
تیری ہستی ہے محض اوسکو چھپانے کے لئے

دل دیا حق نے بشر کو دل لگانے کیلئے — نے حبث پیدا کیا غافل بنانے کیلئے
عالم ملکوت میں یہ شور دیہ غوغا کہاں — پیدا آدم کو کیا یہ غل مچانے کیلئے
جرم و عصیاں سے ہے تقوی زاہد نادان کو — عاصیاں ہیں منتظر رحمت کے آنیکے لئے
عشق سے زیادہ ہے کیا جرم و خطا اے بیخبر — رحمت رحمٰن ہے عصیانکے پانے کیلئے
رحمت رحمٰن ہے تشنہ جرم اور عصیانکی — متقی صاحب ہیں بس جنت ہیں جانے کیلئے
مجرم عشق صنم ہیں زہد اور تقوی سے دور — رحمت دیدار ہے اونکے دکھانے کیلئے

نعمت جنت ہے روزی زاہد بیدرد کو
حافظ بدنام ہے دیدار پانے کے لئے

عشق کیا ہمنے کیا جنت میں جانے کیلیئے ۔ یہ مصیبت ہے ہمیں کیا میوہ کھانے کیلیئے

آگ سے ہے ہمکو بچنا عین رسوائی و ننگ ۔ ہم سمندر آتشی ہیں آگ کھانے کیلیئے

جل بجھے نار جہنم اک ہماری آہ سے ۔ کیا کریں تدبیر ہم اوسکو بچانے کے لیئے

فکر دائم رات دن ہے شیخ صاحب کو لگا ۔ دانہ تسبیح رکھتے ہیں بچانے کے لیئے

کسقدر ہے خوف دوزخ زاہد مقبول کو ۔ زہد ہے دوزخ میں حضرت کو نہ جانیکے لیئے

خوف ہے دوزخ کا جیسا ہے گمان اللہ کا ۔ کچھ زباں پر ہے تو لوگونکے سنانے کیلیئے

کیا تماشا ہے کہ نام اوسکا رکھا ہے دین حق ۔ حق سے کیا نسبت ہے ہے آیا بچانے کیلیئے

دین حق وہ ہے کہ غیر از حق کچھ دلمیں نہو ۔ نہ غم دوزخ نہ فرحت خلد پانے کیلیئے

صد ہزاراں بار توبہ حافظا اس دین سے
مستعد رہ اپنی ہستی کے مٹانے کے لیئے

کیا عبادت ہم کرینگے حور و غلمانکے لیئے ۔ کھو دینگے ہم آپکو بس عشق جاناں کیلیئے

عاشق دلبر الگ ہیں جنت و دوزخ سے یار ۔ ہے یہ جھگڑا دوستو گبر و مسلماں کیلیئے

وہ خموشی اور گوشہ شیخ صاحب کو ملا ۔ عاشق بدنام ہے بس شور و افغاں کیلیئے

اپنے دلبر کے سوا عاشق نہ جانے غیر کو ۔ کاروبار عاشقاں جو کچھ ہیں جاناں کیلیئے

جبہ و دستار تسبیح و مصلا شیخ کو ۔ عاشق رند خدا چاک گریباں کیلیئے

ناصح ناداں پھنسا ہے دین دنیا میں عبث ۔ عاشقاں پابند ہیں اوس زلف پیچاں کیلیئے

شادی و غم پر جہانکے حافظا تو خاک ڈال
گر تو جمعیت طلب اس دل پریشاں کے لیئے

آئے ہیں کیا بہانہ ہم سیر گلستاں کیلیئے ۔ بلکہ ہے آنا ہمارا دل پریشاں کیلیئے

شیخ جانے ہے کہ آئے مرغ بریاں کیلیئے ۔ یہ نہیں جانے کہ آئے ہیں سینہ سوزاں کیلیئے

بیحیا کچھ تو حیا کر اپنی نادانی کو دیکھ ۔ کیا خدا کو پوجتا ہے باغ و بستاں کیلیئے

یہ تو ہی تیری عبادت تسپہ ہے اتنا غرور ۔ تو نصیحت کرتا ہے بادہ پرستاں کیلیئے

عاشقونسے بیر رکھتا ہے توبا للہ العظیم ۔ رحمت حق ہے مہیا مے پرستاں کیلیئے

بے شراب و جام کے سب عبادت کفر ہے
سجدہ عشاق ہے پیر مغستاں کے لیے

جان کے دینے سے حافظ تو نہو دلمیں ملول
تحفہ جاں چل تو لیکر نذر جاناں کے لیے

جو دلبر بے نیاز ہووے وہ دلداری کو کیا جانے
سراپا ناز خوبی ہے وہ غمخواری کو کیا جانے

جو مست جام ساقی ہے دما دم بادہ نوشی میں
رہے ہے محو بیخود یار و ہشیاری کو کیا جانے

جو ہے محروم عشق جاناں سے طمع رکھتا ہے جنت کی
بجز زہد ریائی کے وہ عیاری کو کیا جانے

اسیر زلف و گیسو کا بھلا کیونکر مقید ہو
وہ آزاد دو عالم ہے گرفتاری کو کیا جانے

ہے کیسا بے نصیب ارے الٰہی ناصح ناداں
مئے وحدت سے ہے محروم میخواری کو کیا جانے

ہے جسکے دلمیں عشق مال و جاہ و جنت الماوی
مصیبت عشق کی اور ذلت و خواری کو کیا جانے

جفائے دلبر اے حافظ یہ تاثیر محبت ہے
وگرنہ دلبر زیبا جفاکاری کو کیا جانے

اوس سا پیدا نہیں دنیا میں ستمگر کوئی
ہم سا عالم میں نہیں آیا ہے مضطر کوئی

کیا ہی مارا ہے مجھے ایسا نہیں عالم میں
مثل ابروئے صنم کے کہیں خنجر کوئی

زلف ابتر نے کیا ایسا پریشاں مجھکو
مجھسا دنیا میں نہیں ہے بتر و ابتر کوئی

ناصح بیہودہ عشاق کو دیکھے ہے حقیر
جانتا ہے کہ نہیں ہے میرے برابر کوئی

ہائے صد حیف کہ دن رات تو محنت میں مرا
لیک محروم نہیں ایسا سراسر کوئی

منع کرتا ہے محبت سے وہ دیوانوں کو
اونکو وہ پند نہیں ہوتی موثر کوئی

قید اوس زلف کی کافی ہے تجھے اے حافظ
ایسی عالم میں نہیں زلف معنبر کوئی

میدان محبت میں خطر ہم نہیں رکھتے
ہم تن نہیں رکھتے ہیں جگر ہم نہیں رکھتے

آزاد ہیں دل شاد ہیں ہم دونوں جہاں سے
جز اشک رواں گنج و گہر ہم نہیں رکھتے

ہم سیر و سفر کرتے ہیں اقلیم خدا میں
جز اپنے کہیں اور سفر ہم نہیں رکھتے

ہم محو جمال دو رخ دلدار ہیں ناصح
جز اوسکے رخ و زلف خبر ہم نہیں رکھتے

سب ارض و سما عشق کی لذت سے ہیں معمور
واعظ کے لئے کچھ بھی اثر ہم نہیں رکھتے

ہم جن و ملک حور و فلک پر ہیں مکرم
نادان کی نظروں میں قدر ہم نہیں رکھتے

حافظ کا تو مسکن ہے مگر کوے خرابات
اس مسکن فانی میں گذر ہم نہیں رکھتے

تری اس دور میں جو شامل ہو تو خوب ہے وہی
وفاداری میں یہی وہ جو کامل ہو تو خوب ہووے

تمہاری بزم عشرت میں پرستش ہے غریبوں کی
غلاموں میں تری محفل کے داخل ہو تو خوب ہووے

جو پیتے ہیں شہ مدت سے ہلاہل ہجر کے پیالے
وہ زہراب نکا جو رحمت سے مبدل ہو تو خوب ہووے

تری اک نظر رحمت سے ہے آبادی دو عالم کی
مرادِ اہل عالم تم سے حاصل ہو تو خوب ہووے

تو بحر فیض ربانی تو عین فضل سبحانی
تری خادم سبھی عقدِ انامل ہو تو خوب ہووے

نہیں محروم تیرے فیض سے شاہ و گدا کوئی
مقاصدِ بندگانِ حق جو حاصل ہو تو خوب ہووے

تو ہی احمد تو ہی قادر تو ہی صابر تو ہی سب ہی
غلامی ہے تری حافظ جو واصل ہو تو خوب ہووے

## نعت حضرت ختم المرسلین حبیب رب العالمین احمد مجتبیٰ محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم

بسم اللہ الرحمن الرحیم

بیاں کس منہ سے ہو کیونکر تمہاری ذات اطہر کا
قلم سے نعرہ آتا ہے محض اللہ اکبر کا

رقم کرتا ہوں کاغذ پر جو نام پاک سرور کا
لپٹ جاتا ہے سینہ اس گھڑی قند مکرر کا

عجب شیریں ہے اسم پاک احمد حق کے مظہر کا
ہوا ہے دل میں میرے محو نقشہ لطف کوثر کا

عبیر خلد کیا ہے جو شمار اسم کر دل وہ کی
جما ہے دل میں نقشہ میرے گیسوے معنبر کا

شباہت کس سے ہے اوس زلف مشکیں کو خدایا
ہے سنبل بس پریشاں خون دل ہے مشک اذفر کا

ہے ادنا اک تجلی اوس رخ پرنور کی دیکھو
ستارہ سا چمکتا ہے جو گردہ شمس خاور کا

حسینان السما کوئی بھی ہے کہ جو حسن اوسکا بھی پایا
دو عالم ہے ظہور حسن اوس میرے پیمبر کا

ہے اپنے حسن کا عاشق نہیں ہے دوسرا کوئی
فقط پردا ہے حکمت سے خدا کا اور پیمبر کا

ظہور احدیت ہے خاص جو وہ میم احمد ہے
وہ درجہ خود ہی عاشق ہی محمد پیارے دلبر کا

نہیں ہی دوسرا کوئی سوا اک تو احمد کے
جدہر دیکھو جہاں دیکھو وہ ہی نور اوس پیمبر کا

یہ سب جن و بشر حور و ملک ہیں اوسکی شیدائی
اوسی کے عشق میں چکر ہی یارو چرخ اخضر کا

امام الانبیا ہیں سب پیغمبر ہی دولت
ہی شفق اپنی امت پر عجب ہے خلق سرور کا

طفیلی ہیں اوسی کے انبیائے اولیں سارے
سبھی محتاج ہیں اوسکے وہ محمد رب اکبر کا

اک ادنی ہی تجلی طور پر اوس نور احمد کی
ید بیضا جو ہی مشہور اوس موسی پیمبر کا

رہی مشتاق سارے انبیا تیری زیارت کے
سبھی رکھتے ہیں دلمیں اپنے داغ عشق پیمبر کا

سبھی تیرے طفیلی ہیں سبھی ہیں تیرے شیدائی
وہ ہی بس کونسا ایسا نہیں ساجد ترے در کا

یہ سب مخلوق ہی تیری تو خالق دونوں عالم کا
حساب کیا رہا یہاں زمین و چرخ اختر کا

تری ہی خوان نعمت سے سبھی کو رزق ملتا ہی
ترا یہ خوان یغما رزق ہی مومن و کافر کا

طواف کعبہ گو ہی رکن اعظم دین احمد میں
نہیں حاجت ہے کچھ اوسکو جو ہی ساجد ترے در کا

ترے اس حسن کا عاشق بنا ہی محراب و منبر ہے
نگاہ فضل ہو صدقہ ہی یہ شبیر و شبر کا

طفیل اوس بتول پارسا خاتون رحمت کے
وہ بضعہ جسم پاک اور ہی جگر گوشہ پیمبر کا

تمام امت ہی زیر چادر تطہیر زہرا کی
برستا ابر رحمت ہی یہاں خلاق اکبر کا

ہی اوسکا مسند والا تمہارا زانوئے عالی
ٹھکانا پھر نہ کیونکر ہو کسی بے چین و مضطر کا

وہ آویں ناز ہیں جسدم بزانوئے رسول اللہ
نہو محروم پھر کوئی ہی حصہ ذات اطہر کا

تری امت کے عاصی ہیں پڑے ای شہ والا
ہزاروں ہاتھ ہیں اور دامن آل پیمبر کا

تری در پر پڑے ہیں یا ہزاراں آرزو آکر
بھروسا صرف اونکو ہی محی الدین قادر کا

تمہاری ہیں وہ نور العین اور ہیں وارث کامل
تری امت کو ہی کامل بھروسا بس اونہی کا

وہ درگہہ غوث صمدانی ہی درگاہ محمد کی
تفاوت کچھ نہیں اونمیں ہی دروازہ پیمبر کا

گدایان در قادر ہیں مقبول محمد کے
اونہیں ہی پیارے ہی واللہ جو دم بھرے سر در کا

طفیل قادر مطلق نوازیں فضل سے ہردم
رسول اللہ امت کو یہ خاصہ ہی پیمبر کا

ہی پتلی آنکھ احمد کی سراسر نور احمد ہے
سہارا سبکو ہی بیشک علاؤ الدین صابر کا

رسول اللہ کا پیارا دلارا فاطمہ زہرا
نرالا ڈھنگ ہے اوسکا وہ ہے نور محمد کا

مبشر کیا ہے ملائک بھی ہیں حیراں روبرو اوسکی
قیاس و وہم ہوتا ہے غلط وہاں جا کے اکثر کا

اوسی پر ناز بھی ایسا پھر اپنی جد امجد پر
جو چاہے لمپیں کر ڈالے نہیں محتاج داور کا

ہیں لا العقل سبھی عارف جو کاروبار میں اوسکے
وہ بخشش میں ہے جو آجاوے تو منہ بھر جاوے کوثر کا

برائے احمد صابر اغثنی یا رسول اللہ
نظر رحمت کی ہو مجھپر یہ صدقہ ہووے ضیا کا

گدا ہوں میں ترے در کا نہیت محتاج و عاجز ہوں
طفیل شہ نظام پاک اوس ہادی و رہبر کا

نظام دین احمد ہے جو نام پاک اوس شہ کا
ملے اوسکو بھی اک ذرہ مگر خوان پیمبر کا

ترا ہے دستگیر ایسا کہ مقبول محمد ہے
بھروسا ہے مجھے اوسکا میں کتا ہوں اوسی در کا

مری جب دستگیری کی تو اوسکی لاج ہے اوسکو
میں ہوں ال دنی غلام اوسکا وہ ہے مقبول صابر کا

فضل سے کیا ہے دو اب جو شمار اسکی بھی ہوجاے
گدایان محمد میں کہ ہوں محتاج اوس در کا

پیے یعقوب مولانا کہ میرے پیر کامل ہیں
سراپا صورت حق ہے وہ عاشق ہے پیمبر کا

ولی حق ہے وہ بیشک کہ عارف کامل ترحق
وہ ہے مقبول درگاہ محی الدین قادر کا

وجود اوسکا ہے سراپا پر از انوار عشق حق
وہ عاشق ہے عجب ڈھنگ سے علاؤ الدین صابر کا

عجب کیا ہے کہ ہو یہ بھی مشرف ایسی دولت سے
بھروسا جسکو رکھتا ہے یہ اپنے پیر رہبر کا

بحق جملہ عرفا اور طفیل آپکے ہی پیرو کے
مری مشکل ہوئی آساں سب طفیل آل پیمبر کا

مری ہر حال میں ہو فضل شامل آپکا ہر دم
بھروسا ہے مجھے یہ ہی بھکاری ہوں اوسی در کا

حمایت جبکہ ایسی ہو کری ممکن محالوں کو
مجھے اب کیا ہے اندیشہ یہ خیر و شر مقدر کا

ہمیشہ ورد کر اپنا درود پاک پیغمبر
علی آل محمد اور اصحاب پیمبر کا

ارے حافظ تجھے کیا ہے حمایت تیری کامل ہے
حمایت پر تو نازاں ہو وہ حامی ہے تجھ ابتر کا

## ذیل

ہوں پریشاں حال مضطر یا شفیع المذنبین
اک نظر رحمت کی مجھپر یا شفیع المذنبین

رحم میرے حال پر یا رحمۃ للعالمین
یا قسیم حوض کوثر یا شفیع المذنبین

جو ہوا سائل درِ دولت سے اتنا ہے گیا
دین و دنیا کے مطالب سب میسر ہو ویں حصول
پھر نہ آیا بار دیگر یا شفیع المذنبیں
صدقہ شبیر و شبر یا شفیع المذنبیں

ایک مدت سے یہ حافظ ہے ترے در کا گدا
اس کو بھی کر دو تونگر یا شفیع المذنبیں

## مناقبِ حضرت مشکل کشا شیرِ خدا زوجِ بنتِ رسول حضرت علی المرتضیٰ کرم اللہ وجہہ

یا علی یا حیدرِ کرار یا مشکل کشا
بیڑا عاجز کا پڑا منجدھار یا مشکل کشا
تجھ سوا کوئی نہیں اب یار یا مشکل کشا
آ پڑا ہوں میں ترے دربار یا مشکل کشا

غم کے دریا سے کرواب پار یا مشکل کشا

یوسفِ مصری کو تم نے چاہ سے باہر کیا
تم نے ابراہیم پر آتش کو گل لالہ کیا
دیدۂ یعقوب کو ایک دم میں روشن کر دیا
ہر مصیبت میں سبھوں کے آپ ہیں مشکل کشا

غم کے دریا سے کرواب پار یا مشکل کشا

وہ نبی ایوب درد و غم میں جب تھے مبتلا
اُس عصائے موسوی کو کر دیا تھا اژدہا
حامیِ ایوب تھے بیشک تمھیں یا مرتضیٰ
ایک دم میں آپ نے یا حیدرِ شیرِ خدا

غم کے دریا سے کرواب پار یا مشکل کشا

ہو گیا تھا موم لوہا ہاتھ میں داؤد کے
بن ترے کب پہنچے کوئی بر سرِ مقصود کے
جب مدد پہنچی تمھاری ساتھ میں داؤد کے
ہے تمامی خلق زیرِ سایۂ ممدود کے

غم کے دریا سے کرواب پار یا مشکل کشا

اُن کٹی ہاتھوں کو اسود کے دیا تم نے مِلا
حاربِ حربِ احد ہو تم ہی بیشک مرتضیٰ
اور نصیری کو احد میں مار کر ترچھا کیا
نوح کی کشتی کے طوفاں میں تمھیں ہو ناخدا

غم کے دریا سے کرواب پار یا مشکل کشا

تم خطیبِ منبرِ احمد رسول اللہ ہو
راکبِ دُلدُل و سیفِ کبریا کے شاہ ہو
شاہ مرداں شیرِ یزداں قوت اللہ ہو
کیسا ہی پُر دل ہو تیرے سامنے روباہ ہو

غم کے دریا سے کرواب پار یا مشکل کشا

لحمک لحمی تمھیں فرمان ہے مولا علی
تیرے وصفوں میں بھرا قرآن ہے مولا علی
لافتیٰ لاسیف تیری شان ہے مولا علی
سارے موجودات کی بس جان ہے مولا علی

غم کے دریا سے کرواب پار یا مشکل کشا

حیدرِ کرار ہو تم مہد میں یا مرتضیٰ
واہ واہ جنگ احد میں آپ نے کیا کیا کیا
ایک انگلی سے تمہاری صفدر خیبر کشا
کیسے کیسوں کے پھرے منہ حبذا صلِ علےٰ

غم کے دریا سے کرواب پار یا مشکل کشا

تم نے سلماں کو بچایا دشت ارجن میں شہا
تم ہو بیشک شہسوارِ دلدل اے خیبر کشا
پھر چھڑایا شیر سے اور اُس کو گلدستہ دیا
سیفِ حق ہی آپ کی بے شبہ وہ مشکل کشا

غم کے دریا سے کرواب پار یا مشکل کشا

ایک سائل نے جو مانگی ایک روٹی آپ سے
دی انگوٹھی دوسرے کو بس رکوع میں ہاتھ سے
دی قطار اونٹوں کی اُس کو اور بچایا سانپ سے
اور بکے راہِ خدا میں بارہا اخلاق سے

غم کے دریا سے کرواب پار یا مشکل کشا

اے وصیِ مصطفیٰ وے بحر صد جود و سخا
آپڑا در پر ترے جاوے کہاں اب یہ گدا
ہر طرف سے ہو گیا لاچار حافظ بینوا
آسرا اُس کا شہا کوئی نہیں تیرے سوا

غم کے دریا سے کرواب پار یا مشکل کشا

## مناقب حضرت بنتِ احمد مصطفیٰ زوجۂ علی المرتضیٰ فاطمۃ الزہراء رضی اللہ تعالیٰ عنہا

بعد حمدِ پاک ذاتِ کبریا
اور درودِ پاک احمدِ مجتبیٰ
عرض کرتا ہوں بدرگاہِ بتول
قرۃ العین نبی بنتِ رسول
سر برہنہ دست بستہ روسیاہ
باادب استادہ باحالِ تباہ
آستانہ تیرا یا بنتِ نبی
وہ ہے جس پر ناک رگڑیں ہیں سبھی

کیا ملائک کیا ہیں افلاک و زمین — عرش و کرسی جن و انساں جانشیں
سب مکان و لامکاں وحش و طیور — ہیں ترے ساجد ہمیشہ بالضرور
تم ہو جانِ مصطفےٰ کے نازنیں — ناز اٹھاتا ہے تمہارا ربِ دیں
نازنیں جس وقت آؤ تم ذرا — سر جھکاتا ہے وہیں ربّ العلا
ناز بردار ہیں تمہارے مصطفےٰ — تیری خدمت میں علیؓ مرتضےٰ
کیا ہے طاقت جز خدا و مصطفےٰ — جو کرے دعوے تمہارے ناز کا
ستر ادہ تطہیرِ حضرت بے گماں — کیا ہے قدرت جو کرے کوئی بیاں
ایک بیاں ادنےٰ ز تطہیرِ بتول — اس جگہ یاد آیا یہ در از عقول
ایک دن کا ذکر ہے زہراؑ پاک — ذکرِ حق میں با دروں دردناک
تھی تلاوت کرتی وہ بالائے بام — سقف پر حجرے کے بس ای نیکنام
عین مشغولی میں محو حق ہوئی — چادرِ پاک آپ کے سر پر جو تھی
کچھ ذرا فرق اس کو سر پر ہو گیا — ایک سرِ موئی مبارک کھل گیا
چھپ گیا بس آفتاب اُس آن میں — اور اندھیرا چھا گیا میدان میں
ہو گئے تاریک افلاک و زمیں — اور ملائک گر پڑے اوندھے وہیں
جب اندھیرا چھا گیا عالم میں یار — ہو گئے حضرت محمدؐ بیقرار
آئے جبریلؑ اور کہا یا مصطفےٰ — دیکھو تو حیران اب ہوتے ہو کیا
فاطمہ مشغول ہیں قرآن میں — بے خبر ہیں آپ سے اس آن میں
چادرِ پاک اُن کے سر پر سے گری — کچھ سرِ موئی مبارک سے کھلی
ہو گیا بے نور فوراً آفتاب — حکمِ حق سے اُس گھڑی ای ذولباب
سب فرشتے گر پڑے اُلٹے تمام — حق نے غیرت سے کیا یہ اہتمام
پھر اُسی دم حضرتِ احمد رسول — پہنچے حجرہ پر یہ نزدیک بتول
دیکھا وہ محوِ جمالِ پاک ہیں — بے خبر از خاک و از افلاک ہیں
چادرِ حضرت کو سر پر کی درست — ڈھک دئیے موئی مبارک سُست سُست

ہو گیا روشن اسی دم آفتاب
سارا عالم ہو گیا بس کامیاب

غیرتِ تطہیر بنتِ مصطفےٰ
کسقدر کرتی ہے ذاتِ کبریا

کیا ہے یہاں تاب و تواں مخلوق کی
جو کرے ادراک اُس کا جز نبی

تم ہو بنتِ احمدِ پاک رسول
مادرِ شبیر و شبر یا بتول

تم شفیع المذنبین کے لال ہو
نورِ احمد سیدتی مالاکی ہو

امتِ احمد کے پشتیبان ہو
بے سر و ساماں کا سامان ہو

تم سوا کوئی نہ کھیون ہار ہے
ایک نظر رحمت سے کھیوا پار ہے

الغیاث اے دستگیرِ اُمتاں
الغیاث اے سیدِ خیر الزماں

آپڑا ہوں در پہ تیرے یا بتول
با دلِ پُر درد با خاطرِ ملول

صدقۂ حضرت محمد مصطفےٰ
وز طفیلِ آں علیِ مرتضےٰ

از طفیلِ ہر دو آں شہزادگاں
مرہمِ ریشِ دلِ دلخستگاں

آں امامِ دوسرا حضرت حسن
وان حسین و آں شہید ذو المنن

ہر دو گوہرِ خاص دریائے نبی
درۃ التاجِ شہنشاہِ علی

ہم بحق آلِ اطہارِ رسول
وز طفیلِ جملہ اولادِ بتول

از طفیلِ خاص اولادِ نبی
فخرِ امت بضعۂ جسمِ علی

جانشینِ مصطفےٰ و مرتضےٰ
غوثِ پاک بادشاہِ دوسرا

یعنی محی الدین محبوبِ خدا
نورِ پاکِ آں بتولِ پارسا

صدقۂ آں شیرِ میدانِ خدا
سیدِ عالی نسب شاہِ ہدا

جسم و جانِ مصطفےٰ و مرتضا
روحِ پاکِ بنتِ احمد مجتبےٰ

سرورِ عشاق حق سلطانِ دیں
آں علاؤ الدینِ صابر مہ جبیں

وز طفیلِ سلسلہ پاکِ شریف
طالبان و کاملان و ہم لطیف

صالحات و عارفات و قانتات
عرض کر میری قبول اے نورِ ذات

یعنی یا حضرت بتولِ پارسا
نازنینِ مصطفےٰ نورِ خدا

ہے نجاتِ عاصیاں بس ہاتھ میں — ساری امت ہے تمہارے ساتھ میں
امتِ احمد کے بیشک ہو وکیل — سب گنہگاروں کے ہو تم بس کفیل
جب کہ حامی ایسے ہوں پھر کیا ہی ڈر — امتِ احمد ہے سب سے بے خطر
گو کہ میں بدکار و نافرجام ہوں — ظاہر و باطن میں بس ناکام ہوں
جان و دل سے ہوں تو بندہ آپ کا — زرد رو شرمندہ بندہ آپ کا
کیا عجب ہے یہ سیاہی ہو سپید — آپ کے فضل و کرم سے ہے امید
بندگی میں گرچہ یہ مجبور ہے — نفس کی شامت سے یہ مجبور ہے
فضل پر قادر ہے مولا اور کریم — رحمتِ مولا ہے بندوں پر عمیم
ہو وسیلہ جس کا بس آلِ رسول — کیوں نہ اُس کے سب مطالب ہوں حصول

حافظ مدبر کا بیڑا پار ہو
کیونکہ تم آلِ نبی ستار ہو

## مناقب حضرت غوث الثقلین شیخ الجن والانس والملائکۃ شیخ محی الدین ابو محمد سید عبد القادر جیلانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ

عجب ہے شانِ محبوبی یہ کیا ہے سرِ ربانی — سراپا نور یزدانی وجودِ غوثِ صمدانی
مقامِ مقعدِ صدق یہ بخشش عام ہے اُس کی — خواص اُس کے نہیں معلوم کیا رکھتے ہیں سلطانی
قدم جس جا پہ ہے اُس کا بیاں میں کچھ نہیں آتا — تمامی اولیا کو درک سے اس کے ہے نادانی
یہ قطبیت و غوثیت جو ہے مشہور عالم میں — قسم ہے حق کی لے یارو کرے ہے اسکی دربانی
یہ ایسے رتبہ ہیں عام اُس کے دربارِ معلی میں — ہزاروں ہیں غلام اُس کے کہ وہ ہیں قطب ربانی
بیاں اُس کے مراتب کا کرے کوئی بھلا کیسے — سبھوں کے منہ پہ اُس جا پر لگی ہے مہرِ نادانی
بتلایا جس کو جتنا ہے وہ جانے ہے اسکو بس — تمامی باہیبت سے ہیں بیخبر انسی و جانی

ملائک طرح تو اگویاں جنابِ پاک میں اُس کی    خضر کرتا ہے روز و شب ہمیشہ اُس کی دربانی
قدم ہے اُس کا بس مہرِ ولایت اولیاؤں کی    ذرا دیکھو تو عبرت سے یہ ادنیٰ رفعتِ شانی
مرحمت جو ہوا مجھ کو جنابِ پاک سے اُس کی    بیاں اُس کا نہیں ہو سکتا ہے وہ سرِّ سبحانی
مگر اک رمز اُس میں سے بنوکِ خامہ لاتا ہوں    اگر توفیق ہو تجھ میں یہ سُن با صدقِ ایمانی
مریدوں کا وہ ہے ضامن تو ادنیٰ طاقت اُنکی ہے    کسی کی ہے مجال ایسی کرے جو ایسی جولانی
یہ کیا نکتہ ہے سُن لے طالبِ مولانا کہوں تجھ سے    بصدقِ جان سُن اس کو اگر ہے نورِ ایمانی
بروں حدّ و حصر سے ہیں جو درجہ ذاتِ مطلق کے    شمار اُس کے کرے کوئی نہ ہے یہ حدِّ امکانی
ہے درجہ پاک و برتر سب سے وہ عاشقِ محمد کا    ہیں محبوب اُس کے احمد وہ رسولِ پاک یزدانی
وہ ہی درجہ ہے جو وہ ناز بردارِ محمد ہے    کریں ہیں ناز محبوبی رسولِ انسی و جانی
وہ ہی درجہ ہے عاشق اُس جنابِ پاک پر وہ تھا    اُسی درجہ کے ہیں محبوب محی الدین جیلانی
ہزاروں ناز اُس کے ہیں اُسی ذاتِ خدا اوپر    یہ جو مشہور ہیں تبہ ہیں ادنےٰ رفعتِ شانی
یہ نکتہ ہے بہت باریک اب تم غور کر دیکھو    ہیں دونوں درجہ کے محبوب حضرت غوثِ صمدانی
خدا و مصطفیٰ دونوں ہے عاشق اُس کے اول سی    کریں ہیں ناز دونوں پر عجب محبوبِ سبحانی
وہ محبوبِ خدا و مصطفیٰ بے ریب و بیشک ہے    یہی موجب ہے جو کرتا ہے وہ ہر شئے پہ سلطانی
تمامی سلسلوں پر ہے جو غالب سلسلہ اُس کا    قدم گردن پہ ہے سب کی وہ ہے محبوبِ جانانی
نبوت اور ذاتِ حق اتحادِ وجہ کا نازاں دل    ازل سے تا ابد کس کو ملی یہ رفعتِ شانی
جو اسرارِ خدائی ہیں یہاں پر مندرج ہرگز    نہیں کرتا قلم اُس کے بیاں میں کچھ بھی جولانی
یہ جو لکھتا ہوں تصدیق اُس کی ہے موقوفِ عرفاں پر    اگر عرفان کچھ بخشیں جنابِ غوثِ صمدانی
کماحقہ ہو ویں ہم نازاں نصیبِ نیک پر اپنے    کریں مکشوف جو ہم پر ہزاروں سرِّ پنہانی
ہے محبت اُس کی بے علت نہ موقوفِ لیاقت کے    وہ اکرم ہے وہ ارحم ہے بلا حجت ہی برہانی
غلامِ خاص قادر ہوں شہنشاہِ جہاں ہوں میں    ہے مجھ کو ناز مولا پر گرداں ہوں سبب سلطانی
قسم ہے قادر و احمد کی ایسی محبت و شفقت    نہیں مبتذل کی ہرگز کسی پر اُسنے پنہانی
عبارت اور اشارت دونوں عاجز ہیں یہاں یارو    بیاں میں کچھ نہیں آتا یہ ہے اسرارِ وجدانی

| | |
|---|---|
| یہ جو لکھتا ہوں شکرِ قادری کرتا ہوں میں دل سے<br>اُسی کی شان ہے ایسی کہ ایک مفلس گدا اوپر | میں شکر یہ بیاں کرتا ہوں لطفِ قطبِ ربانی<br>لُٹا یا ایک نظر میں اپنی ایسا گنجِ عرفانی |

میں قول اپنے میں صادق ہوں ادب میں اُسکے فضل کا ہوں ✢
یہی وردِ زباں رکھتا ہوں میں یا غوثِ صمدانی

جدھر میں دیکھوں وہاں ہے قادر جہاں کو جاؤں وہاں ہے قادر
بر ارض و افلاک و عرش و کرسی جدھر کو دیکھوں اُدھر ہے قادر
بہ یمین و یسار و نشیب و بالا ✢ بہ تحت و فوق و ملاءِ اعلیٰ
جہاں پہ دیکھوں ہے نورِ والا جدھر کو دیکھوں اُدھر ہے قادر
یہاں بھی قادر وہاں بھی قادر ادھر بھی قادر اُدھر بھی قادر
یہ ادنے رتبہ ہے غوثِ حق کا ثرے سے لے کر کے تا ثریا
خدائی بھر میں جو ہیں یہ اشیا ✢ وہ ہیں مسخر بحکمِ والا
چہ ماہ و خورشید و نجم و اختر چہ حور و جنت و حوضِ کوثر
چہ خشک و تر ہیں کہ بحر یا بر وہ حکم قادر رواں ہے سب پر
یہاں بھی قادر وہاں بھی قادر ادھر بھی قادر اُدھر بھی قادر
عزیزو سوچو ذرا تو دل میں ✢ تمامی ادیان اور ملل میں
کہاں یہ طاقت ہے آب و گل میں ✢ کہ ہووے سب خلق اُسی کے ظل میں
مگر ہے غوثِ خدا کی طاقت ✢ خدا ہی کرتا ہے یہ صداقت
یہ کیا ہے شوکت یہ کیا ہے رفعت ✢ مجاز ہووے و یا حقیقت
یہاں بھی قادر وہاں بھی قادر ادھر بھی قادر اُدھر بھی قادر
دماغ ذاتی میں جب کہ پہنچا ✢ تو غلبہ رحمت سے یوں پکارا
کہ جو کہ ہووے مرید میرا ✢ کرے جو چاہے اُسے ہے ڈر کیا
جہاں میں مقبول جو ہے میرا ✢ وہی ہے مقبول کبریا کا
بہ دین و دنیا وہ بے خطر ہے ✢ نہ اُس کو غم ہے نہ ڈر کسی کا

یہاں بھی قادر وہاں بھی قادر ادھر بھی قادر اُدھر بھی قادر

دماغ کیا ہے کسی کا ایسا • وہ رتبہ کیا ہے کسی ولی کا

جو منہ سے بولے وہ کلمہ ایسا کہ ہووے ضامن وہ عاصیوں کا

جو محی دیں ہے وہ غوث حق کا • دماغ ذاتی سے جب کہ گذرا

کمال رحمت سے یہ پکارا • مرے مریدوں کو خوف ہے کیا

یہاں بھی قادر وہاں بھی قادر ادھر بھی قادر اُدھر بھی قادر

جناب احمدؐ رسول برحق شفیع ہیں دُنیا و آخرت میں

تمامی امت کے اپنے ضامن یہی ہے ورثہ وہ غوث حق ہیں

ہے ورثہ کا اہل اُسے نبی کا وہ جانشیں ہے نبی علی کا

قدم ہے اُس کا بقدم احمدؐ ہے نور حسنین و مصطفیٰؐ کا

یہاں بھی قادر وہاں بھی قادر ادھر بھی قادر اُدھر بھی قادر

تمام نبیوں کو فخر جو ہے بذاتِ پاکِ نبیؐ احمدؐ

گروہ ولیوں کو فخر ویسا بخاکِ اقدام غوثِ سرمد

نہ ہووے کیونکر کہ ہے وہ وارث تمام نعمائے احمدی کا

وجودِ حق ہے ظہور احمد وہ غوث نور محمدی کا

یہاں بھی قادر وہاں بھی قادر ادھر بھی قادر اُدھر بھی قادر

رسولِ ثقلین مصطفیٰ ہے • ظہور وہ خاص کبریا ہے

یہ غوثِ ثقلین محی دیں ہے • مثال اُس کی نہیں ہوا ہے

جو نورِ پاکِ محمدی ہے • وجودِ پاکِ محی الدیں ہے

ہمیں تو واللہ یہی یقیں ہے • وہ غوث افلاک اور زمیں ہے

یہاں بھی قادر وہاں بھی قادر ادھر بھی قادر اُدھر بھی قادر

مقام اُس کا فہم سے برتر نہ عرش و کرسی ہے اُس سے باہر

وصول ولیوں کا وہاں سے ابتر جہاں پہ پہنچے قدوم انور

کہاں ہے طاقت کسی ملک میں کہاں ہے امکاں کسی فلک میں
جو گردِ نعلین محی الدین کو بجلائے سُرمہ رکھے پلک میں
یہاں بھی قادر وہاں بھی قادر ادھر بھی قادر اُدھر بھی قادر

بھلا کسی کو ملا یہ رتبہ، کہ مثل جبریل امیں فرشتہ
وہ ہووے منظور اک نظر کا، بجان ساجد ہو اُس کے در کا
خضر سا یار و نبی تقبل، کرے وہ خدمت بجان اور دِل
مُطیع احکام غوثِ حق کا جو روز و شب ہووے اُس میں شاغل
یہاں بھی قادر وہاں بھی قادر ادھر بھی قادر اُدھر بھی قادر

جو پاکبازاں رہِ خدا ہیں وہ تحتِ اقدام محی الدیں ہیں
تمامی افراد اور اکمل فدائے اقدام محی الدیں ہیں
سبھی یہ ساجد ہیں اُس کے در کے سبھی ہیں ممنون اک نظر کے
یہ ذلہ بر ہیں اُسی کے گھر کے وہ مست از جام محی الدیں ہیں
یہاں بھی قادر وہاں بھی قادر ادھر بھی قادر اُدھر بھی قادر

بتاؤ ایسا کوئی ولی ہے کہ ہووے غالب طریقہ اُس کا
تمامی اطوار اور سلاسل پہ حکم جاری ہو اُس ولی کا
ہے خاص رتبہ محی الدیں کا کہ ہے وہ محبوب خاص حق کا
وہ غوث ثقلین نورِ حق ہے کہ مقتدا ہے وہ نہ طبق کا
یہاں بھی قادر وہاں بھی قادر ادھر بھی قادر اُدھر بھی قادر

نہیں ہے رتبہ کسی ولی کا کہ ہووے ہمسر محی الدین کا
جسے ہے قربِ خدا کا حاصل وہ کفش بردار ہے مہ جبیں کا
تمام سر جملہ اولیا کے وہ زیر اقدام محی الدیں ہیں
خدا اُٹھاتا ہے ناز ہر دم جو غوث بر حق محی الدین کا
یہاں بھی قادر وہاں بھی قادر ادھر بھی قادر اُدھر بھی قادر

